## (۱۰۳) چودہ ہزار نیکیوں کے اجر والا درود

حضرت شیخ عبد الباقی الحنبلی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اس درود شریف کا ثواب بے حساب ہے آپ فرماتے ہیں کہ اس درود شریف کو صرف ایک مرتبہ پڑھنے سے (۱۴۰۰۰) درودوں کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔ (سبحان اللہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ عَدَدَ كَمَالِ اللّٰهِ وَكَمَا يَلِيْقُ بِكَمَالِهٖ

(اے اللہ درود وسلام و برکات بھیج ہمارے آقا سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر اپنے کمالات کے برابر اور ایسا جو اُن کے کمال کے لائق ہو)

اگر کوئی شخص چاہے کہ کم از کم وقت میں زیادہ سے زیادہ ثواب حاصل کروں

تو اس درود شریف کو پڑھے جس کے ایک مرتبہ پڑھنے سے پڑھنے والے کو اللہ تعالےٰ چودہ ہزار درودوں کا ثواب عطا فرماتا ہے۔

حضرت سید احمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف مکمل درود اور طریقت والوں کا درود ہے اہلِ طریقت کے وظائف میں سے ہے کہ وہ ہر نماز کے بعد اس کو برابر پڑھتے ہیں۔ ثواب اِس کا بے انتہا ہے۔